# احادیثِ رسولؐ بیان کرنے کی ترغیب

عَنْ یَحْیٰی بْنِ مُعِیْنِ الْحَضْرَمِیِّ اَنَّ اَبَا مُوْسٰی الْغَافِقِیَّ سَمِعَ عُقْبَۃَ بْنَ عَامِرٍ الْجُہَنِیَّ یُحَدِّثُ عَلَی الْمِنْبَرِ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَحَادِیْثَ فَقَالَ اَبُوْ مُوْسٰی اِنَّ صَاحِبَکُمْ ھٰذَا لَحَافِظٌ اَوْ ھَالِکٌ ۔۔۔۔ الحدیث

(مسند احمد طبع بیروت جلد ۴ صفحہ ۳۳۴)

یحیٰی بن معین حضرمی بیان کرتے ہیں کہ ابو موسیٰ غافقی رضؓ نے حضرت عقبہ بن عامر جہنیؓ کو حضور علیہ السلام کی کچھ احادیث منبر پر بیان کرتے ہوئے سنا تو حضرت ابو موسیٰ غافقیؓ کہنے لگے کہ تمہارے یہ احادیث بیان کرنے والے صاحب بڑے حافظے والے ہیں۔ مطلب یہ تھا کہ آپ حضور علیہ السلام کی احادیث بالکل ٹھیک ٹھیک بیان کر رہے ہیں۔ نیز فرمایا کہ بیان کرنے والا یا تو یاد رکھنے والا ہوتا ہے، اور اگر وہ غلط بیانی کرتا ہے تو پھر ہلاک ہونے والا ہوتا ہے۔ کہتے ہیں کہ ہم نے جو آخری بات حضور علیہ السلام کی زبان سے سنی ہے اس میں آپ نے ہمیں نصیحت جو فرمائی وہ یہ ہے عَلَیْکُمْ بِکِتَابِ اللّٰہِ۔ تم اللہ کی کتاب کو لازم پکڑو۔ اور تم عنقریب ایسے لوگوں کی طرف لوٹو گے جو میری احادیث سے محبت کرتے ہوں گے۔ پھر جس شخص نے میری طرف ایسی بات منسوب کی جو میں نے نہیں کہی ہوگی۔ فَلْیَتَبَوَّاْ مَقْعَدَہٗ مِنَ النَّارِ۔ اسے اپنا ٹھکانا دوزخ میں تلاش کرنا چاہیئے۔ وَ مَنْ حَفِظَ عَنِّیْ شَیْئًا فَلْیُحَدِّثْہُ۔ اور جس شخص نے میری کوئی حدیث یاد رکھی اسے چاہیئے کہ وہ اسے لوگوں کے سامنے بیان کرے۔

حضرت ابو موسیٰ غافقیؓ اور حضرت عقبہ بن عامر جہنیؓ دونوں حضور علیہ السلام کے صحابی ہیں۔ حضرت عقبہؓ خاص طور پر صاحبِ علم تھے یہ فاتحین مصر میں شامل ہیں اور انہوں نے جہاد میں کارہائے نمایاں انجام دیئے۔ یہ مصر میں گورنر بھی رہے ہیں۔ آخری عمر میں مصر میں ہی اقامت اختیار کر لی۔ وہیں فوت ہوئے اور ان کی قبر بھی وہیں ہے مصر جانے والے لوگ ان کی قبر کی زیارت کرتے ہیں اور ان کے لیے دعا کرتے ہیں۔

---

# سجدۂ تلاوت کے لیے شرائط

عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقْرَءُ عَلَیْنَا السُّوْرَۃَ فَیَقْرَءُ السَّجْدَۃَ فَیَسْجُدُ وَنَسْجُدُ مَعَہٗ حَتّٰی مَا یَجِدُ اَحَدُنَا مَکَانًا لِمَوْضِعِ جَبْہَتِہٖ۔

(مسند احمد طبع بیروت جلد ۲ صفحہ ۱۷)

حضرت عبداللہ بن عمرؓ بیان کرتے ہیں کہ جب حضور نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کوئی ایسی سورۃ تلاوت فرماتے جس میں سجدۂ تلاوت آتا۔ پھر آپ آیت سجدہ تلاوت کرتے تو بالفعل سجدہ کرتے اور ہم بھی آپ کے ساتھ سجدہ کرتے حتّٰی کہ سجدہ کرنے کے لیے اس قدر ہجوم ہو جاتا کہ پیشانی زمین پر رکھنے کی جگہ نہیں ملتی تھی۔

سجدہ کی آیت پڑھنے اور سننے والوں سب پر سجدہ واجب ہوتا ہے اگر کوئی شخص بوقت تلاوت طہارت کی حالت میں ہے تو فوراً سجدہ کرے اور اگر باوضو نہیں ہے تو بعد میں وضو کر کے سجدہ ادا کرے کیونکہ بے وضو سجدہ جائز نہیں ہے۔ سجدۂ تلاوت کے لیے بھی وہی شرائط ہیں جو سجدۂ نماز کے لیے ہیں یعنی جسم، جگہ، لباس کا پاک ہونا اور قبلہ رخ ہونا۔ بعض لوگوں نے بے وضو سجدہ تلاوت کو بھی روا رکھا ہے مگر یہ درست نہیں ہے۔

# مختصر نماز اور بلا اجرت اذان

عَنْ مُطَرِّفِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ اَنَّ عُثْمَانَ بْنَ اَبِي الْعَاصِ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اجْعَلْنِيْ اِمَامَ قَوْمِيْ قَالَ اقْتَدِ بِاَضْعَفِهِمْ وَاتَّخِذْ مُؤَذِّنًا لَا يَأْخُذُ عَلٰى اَذَانِهٖ اَجْرًا۔

(مسند احمد طبع بیروت جلد ۴ صفحہ ۲۱۷)

حضرت مطرف ابن عبداللہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عثمان ابن ابی العاص رضی اللہ عنہ نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں عرض کیا، حضور! مجھے اپنی قوم کا امام بنا دیں تاکہ میں انہیں نماز پڑھا دیا کروں۔ آپ نے فرمایا ہاں ٹھیک ہے مگر یاد رکھو! نماز پڑھاتے وقت کمزور آدمیوں کا خیال رکھنا یعنی زیادہ لمبی نماز نہ پڑھانا کہ ضعیف آدمی مشقت میں پڑ جائیں۔ دوسری روایت میں آتا ہے کہ آپ نے رخصت ہوتے وقت یہ تلقین کی کہ نماز پڑھاتے وقت بوڑھے، ضعیف، کمزور اور حاجت مندوں کا خیال رکھنا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دوسری بات یہ بھی فرمائی کہ مؤذن ایسا مقرر کرنا جو اذان کی اجرت نہ لے بلکہ خالص اللہ کی رضا کے لیے اذان دیا کرے۔

---

# ادارہ نشر و اشاعت جامعہ نصرۃ العلوم کی مطبوعات

| نمبر شمار | نام کتب |
|---|---|
| ۱ | قرآن مجید (مترجم) |
| ۲ | دمغ الباطل (فارسی) |
| ۳ | مقالات سواتی |
| ۴ | مولانا عبیداللہ سندھیؒ کے علوم و افکار |
| ۵ | مفسر قرآن نمبر |
| ۶ | شاہ ولی اللہ اور ان کے صاحبزادگان |
| ۷ | الطاف القدس |
| ۸ | مجموعہ رسائل (حصہ اول) |
| ۹ | مباحث کتاب الایمان مسلم شریف |
| ۱۰ | احکام حج |
| ۱۱ | نماز مسنون خورد |
| ۱۲ | تشریحات سواتی |
| ۱۳ | الفقہ الاکبر |
| ۱۴ | اصطلاحات تعبیر المنطق |
| ۱۵ | حجۃ الاسلام (عربی) |
| ۱۶ | نماز میں ناف کے نیچے ہاتھ باندھنے کا ثبوت |
| ۱۷ | نام نہاد اہلحدیث |
| ۱۸ | امام زہریؒ |
| ۱۹ | حی علی الفلاح |
| ۲۰ | دینی مدارس اور ان کا نصاب تعلیم |
| ۲۱ | احکام رمضان |
| ۲۲ | اجوبہ اربعین |
| ۲۳ | مبادی تاریخ الفلسفہ (عربی) |
| ۲۴ | حاصل مطالعہ |
| ۲۵ | نماز مسنون کلاں |
| ۲۶ | خطبات صدارت |
| ۲۷ | دلیل المشرکین |
| ۲۸ | فیوضات حسینی |
| ۲۹ | تکمیل الاذہان |
| ۳۰ | تفسیر آیت النور |
| ۳۱ | مجموعہ رسائل (حصہ دوم) |
| ۳۲ | نور و بشر |
| ۳۳ | سعدیات فارسی |
| ۳۴ | کریما سعدی (مترجم) |
| ۳۵ | عقیدۃ الطحاوی |
| ۳۶ | احکام عمرہ |
| ۳۷ | میزان البلاغہ |
| ۳۸ | فیض المحدثین |
| ۳۹ | امام اعظمؒ عزم و استقلال دیانت اور صحابہؓ سے روایات |
| ۴۰ | بیس تراویح |
| ۴۱ | امام محمد اور ان کی کتب کا اجمالی تعارف |
| ۴۲ | صرف ولی اللہی |
| ۴۳ | مختصر ترین اور جامع اذکار |
| ۴۴ | احکام قربانی |
| ۴۵ | درس الحدیث (مکمل 4 جلد) |
| ۴۶ | عون الخبیر شرح الفوز الکبیر |
| ۴۷ | فیض الحدیث |
| ۴۸ | درس مشکوۃ |
| ۴۹ | مفسر قرآن کی تفسیر اہل علم کے نظر میں |
| ۵۰ | خطبہ حجۃ الوداع تکمیل انسانیت کا عالمی پروگرام اور امن کا چارٹر |
| ۵۱ | فیض القرآن |

